نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ اگست ۲۰۱۹ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

فضائل واحکام

عیدالضحی

شرف عطارد

تثلیث زہرہ و زحل

نام کا اثر

شمس و زہرہ کے نظرات

برنی

# روزانہ کواکبی گائیڈ

# 2019

ہر روز کے نظرات معہ ان کے اثرات، مدت اثرات کواکب

ہر سعد ونحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، فنانس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص

سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تاکہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت وشنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ معہ وقت، برج میں کواکب کا داخلہ معہ وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت کتاب:- /۲۰۰+ڈاک خرچ+منی آڈر فیس=۵۰+۷۵=-/۳۲۵ روپے کی وی پی ہوگی

E-mail: ruhanidunya@hotmail.com
Phone: 021-34949944

**اوراق پبلشرز پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰**

۳۶۵ دنوں کے

ہر دن کے اثرات،

عملیات کے اہم

مواقعوں سے

فائدہ اٹھائیں

اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں

آپنا آڈر آج ہی ارسال کریں

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئ، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۴۲۰۰روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۴

ماہ: ماہ اگست ۲۰۱۹ء

اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۴ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- منیجر سرکولیشن سہیل احمد
- کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزدٗ بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ اگست ۲۰۱۹ء

# اسرار الٰہی



## اتباع سنت کی تاکید

اس طریقہ محمد ﷺ کی بنیادوں کو سنت کے زندہ کرنے اور بدعت کے مٹانے سے مضبوط کرو۔ بزرگو! درویش اسی وقت تک طریقت پر ہے جب تک سنت پر جما ہوا ہے اور جس وقت وہ سنت سے ہٹے گا۔ طریقت سے علیحدہ ہو جائے گا۔

## طالبین وسالکین حق کو نصیحت

عزیز من! تو کہاں ہے کس جنگل میں گھوم رہا ہے تو اپنے وہم کے جنگل میں چرتا ہے اور قطع تعلق کے میدان میں پھر رہا ہے۔ اللہ اللہ۔ اللہ تجھ پر رحم کرے۔ تجھ پر ترس آتا ہے۔ بخدا مجھے تجھ پر اندیشہ ہے کہ تو اللہ تعالیٰ سے منقطع ہو جائے گا۔ میں ڈرتا ہوں کہ تو اللہ تعالیٰ کی توجہ وعنایت سے محروم ہو جائے گا۔

اے سالک! اپنے نفس پر سخت نظر رکھ۔ غرور سے بچ۔ تکبر سے الگ رہ کہ یہ سب برباد کرنے والے ہیں۔ میدان قرب میں وہ شخص داخل نہیں ہو سکتا۔ جو لوگوں کو چھوٹا اور اپنے کو بڑا سمجھے۔ ہم میں سے ہر شخص عاجز و مسکین ہے۔ جس کی ابتداء گوشت کا ایک لوتھڑا ہے اور انتہا ایک مردار لاشہ ہے۔ اس سرمایہ کی شرافت و بزرگی۔ جو ہر عقل سے ہے اور عقل وہ جو نفس کو باندھ دے۔ یعنی اس کو ایک حد پر روکے رکھے۔ اگر کسی شخص کی عقل نفس کی باندھنے والی۔ اس کو حد پر ٹھہرنے والی نہ ہو تو وہ بے عقل ہے اور جب آدمی اپنے جوہر سے محروم ہو گیا۔ تو اس کے لئے کوئی شرافت و بزرگی نہیں۔ اب وہ صرف ایک بھاری بوجھل کثیف جسم رہ گیا۔ جو نہ کسی قیمتی درجہ کے لائق ہے۔ نہ کسی عمدہ منصب کے قابل اور جب انسان کو عقل ہو اور یہی قیمتی خالص جوہر اس کے جسم کے اندر حکومت کرتا ہو کہ تمام اقوال وافعال و احوال عقل کے اشارے پر صادر ہوتے ہوں۔ تو اب یہ اس قابل ہے کہ سالکین کا بھی سرتاج بنایا جائے۔

# لــــوح زحــــل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

# فضائل واحکام عیدالضحیٰ

کتاب ریاحین میں لکھا ہے کہ ہر شب ماہ ذی الحجہ میں بعد وتر کے سونے سے پہلے دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں ایک سو بار سورۃ کوثر اور ایک بار سورۃ اخلاص ہو تو خدائے تعالیٰ اس کے بدن کے ہر بال کے برابر دس نیکی اور صدقہ ہزار دینار اور آزادی سات غلام کا ثواب دے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ماہ ذی الحجہ کی ہر شب جمعہ کو چھ رکعت نماز پڑھے۔ ہر سورۃ میں سورۃ اخلاص پندرہ بار ہو۔ بعد فراغت نماز دس بار کہے۔

لااله الا الله الملك الحق المبين

• اور دس بار درود شریف پڑھے۔ تو خدائے تعالیٰ اس کو نو غلام آزاد کرنے کا ثواب دے اور موت کے وقت فرشتہ اسے خوشنودی خدا سے مطلع کرے اور وہ قیامت تک اس کی آمرزش کی دعا کرتا ہے۔

ایک اور روایت ہے کہ اس ماہ ہر روز دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں تین بار سورۃ اخلاص ہو تو خدائے تعالیٰ اس کی نیکی زیادہ کرے اور بدی کو دور کرے۔

## نماز ترویہ

یعنی ساتویں اور آٹھویں رات ذی الحجہ کی سولہ رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں آیت الکرسی ایک بار اور سورہ اخلاص پندرہ بار پڑھے تو بار گناہ اس کے بخشے جائیں گے۔ اس کی حاجات برآئیں گی۔ اگر سفر ہو تو سلامت آئے۔ اگر بیمار ہو تو صحت پائے۔ اگر قید ہو تو رہائی پائے۔ اگر کوئی غم ہو تو فرحت پائے۔

ایک اور روایت ہے کہ اسی رات چار رکعت نماز بیک سلام پڑھے۔ اول میں بعد فاتحہ والعصر دوسری میں لایلاف، تیسری میں کافرون، چوتھی میں اذاجاء پڑھے۔ اس کے بعد دو رکعت اور ادا کرے۔ ہر رکعت میں تین بار سورۃ اخلاص ہو تو اس نماز کا ثواب اس قدر ہے کہ تمام خلقت بھی اسے بیان کرنے لگے۔ تو تمام عمر میں بیان نہ ہو سکے۔

## نماز روز عرفہ

روز عرفہ کو مابین ظہر وعصر کے چار رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں اخلاص پچاس بار پڑھے۔ تو پہلے سب گناہ بخشے جائیں۔

## نماز شب عرفہ

یعنی نویں شب ذی الحجہ کی نماز۔ کتاب اوراد میں مروی ہے۔ کہ اس رات کو دس رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ لایلاف پانچ بار پڑھے۔ اور اس کی صبح کو یعنی عرفہ کے روز روزہ رکھے۔ تو خدائے تعالیٰ اس عذاب دوزخ سے آزاد کرے اور بہشت میں داخل کرے۔

## نماز شب عیدالاضحیٰ

ریاحین میں حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ بارہ رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں آیت الکرسی ایکبار اور سورۃ اخلاص پانچ بار ہو تو تمام گناہ اس کے بخشے جائیں گے اور جنت فردوس میں جگہ ملے گی۔

## نفل روز عید

بعد نماز عید کے گھر میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ والشمس پانچ بار ہو تو ثواب حج اور عمرہ کا پائے۔ مال میں بہت برکت دیکھے اگر دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ کوثر تین بار ہو تو ثواب قربانی کا ملے۔

## فضائل واحکام عیدالاضحیٰ

یہ مہینہ ذی الحجہ کا بڑی خیر و برکت کا شہر حرام میں سے ہے۔ اس مہینہ میں کثرت سے نماز نفل روزہ، تلاوت قرآن، تسبیح تہلیل، تکبیر، صدقات و خیرات وغیرہ کا یعنی اعمال نیک کا بہت بڑا ثواب ہے۔ خصوصاً عشرہ اول کہ اس میں اعمال نیک کا ثواب جہاد سے بھی زیادہ ہے۔ جہاں تک ہو سکے۔ اس متبرک مہینہ میں کثرت سے نیک کام کرو۔ اور برے کاموں سے اجتناب و احتیاط کرو۔ صحیح ابوا عورنہ اور صحیح ابن جان بن جابرؓ سے مروی ہے کہ عشرہ ذی الحجہ سے زیادہ کوئی دن افضل نہیں اس عشرہ کے ۹ دن روزہ رکھنے کی فضیلت میں ابوداؤد اور نسائی میں احادیث موجود ہیں۔ حضرت حفصہؓ فرماتی ہیں کہ جناب سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم چار باتوں کو ترک نہیں فرماتے تھے۔ (۱) عشرہ محرم کا روزہ (۲) عشرہ ذی الحجہ کے نو دن کے روزے (۳) ہر مہینہ کے تین روزے (۴) فجر کی سنتیں اور ان دس دنوں میں یوم عرفہ یعنی نویں ذی الحجہ کا تمام دن سال کے تمام دنوں سے افضل و متبرک ہے۔ اور اس دن کا روزہ سنت ہے اور وہ ایک برس گزشتہ اور ایک برس آئندہ کے گناہوں کا کفارہ ہوتا ہے۔

## قربانی کن پر واجب ہے

قربانی ہر آزاد مسلم مقیم پر جو آسودہ حال اور مالک نصا ہو۔ خواہ بڑا ہو یا صغیر سن واجب ہے۔ نصاب چاندی کے دوسو درہم کی ملکیت پر ہوتا ہے۔ جس کی باون تولہ ٦ ماشہ چاندی ہوتی ہے اور سونے کا نصاب ۲۵ مثقال ہے۔ جس سے سات تولہ ٦ ماشہ

سونا بنتا ہے خواہ زیور ہوں یا پترہ' یا برتن ہو یا روپیہ اشرفی ہو تو ان لوگوں پر قربانی واجب ہے- اس کے علاوہ گائے بیل بھینس کا نصاب ۲۰ تک ہے اونٹ کا پانچ اور بھیڑ بکری دنبہ کا نصاب ۴۰ تک ہے- رہنے کا مکان' پہننے کے کپڑے' اثاث البیت' سواری کا گھوڑا' ہتھیار' غلام' قرض' خرچ سے فاضل وزائد ہو مگر زکوۃ کی طرح اس میں مال کا نامی یعنی بڑھنے والا تجارت کا مال ہونا شرط نہیں ہے بلکہ جب بعد خرچ اس کے کرنے کی ادنی قدرت ہو جائے اور اسباب اور سامان حاجت سے زیادہ کی قیمت بقدر نصاب مندرجہ بالا کے ہو جائے- مثلاً حاجت سے زیادہ پرانے کپڑے ہی دو سو درہم کے ہوں یا اپنے رہنے کے مکان سے زیادہ مکان یا ایک غلام سے زیادہ غلام یا ایک گھوڑی یا سواری سے زیادہ یا زمیندار کو چار بیلوں سے زیادہ یا اہل علم کو ایک دو ضروری کتابوں سے زیادہ یا قاری کو ایک قرآن سے زیادہ بقدر نصاب جمع ہو تو قربانی لازم ہے واجب ہے خواہ وہ اس وقت وجوب کے بعد ہی خرچ ہو جائے- اگر صغیر سن بچہ مالک نصاب ہو تو باپ وصی اس کی طرف سے قربانی دیں-

## چار ضروری ہدایات

یہ ہدایات اس لئے لکھی جاتی ہیں کہ عوام ان سے لاپرواہی برتتے ہیں- حالانکہ اپنی چار باتوں کا سختی سے پابند ہونا چاہئے-

(۱) جو شخص قربانی بطور نفل یا فرض کرنا چاہے اس کے لئے سنت ہے کہ عید الضحی کا چاند دیکھنے کے بعد نہ کہیں سے اپنے جسم کے بال کتروائے نہ منڈوائے نہ ناخن کتروائے- قربانی دینے کے بعد ایسا کام کرنا چاہئے-

(۲) یوم عرفہ یعنی ۹ ذی الحجہ کی نماز صبح سے ۱۳ ذی الحجہ کی نماز عصر کے بعد تک ہر فرض نماز کے بعد متصل سلام تکبیر' تشریق ایک دفعہ پکار کر کہنا واجب ہے- خواہ مرد ہو یا عورت مسافر ہو خواہ نماز باجمات ہو یا تنہا- تکبیر تشریق یہ ہے- اللہ اکبر اللہ اکبر لااله الا الله والله اکبر ولله الحمد

(۳) نماز عید سے پہلے کچھ نہیں کھانا چاہئے- خواہ قربانی کریں یا نہ کریں-

(۴) اکثر ناواقف مسلمان نماز کے بعد خطبہ سننے سے پہلے ہی اٹھ کھڑے ہوتے ہیں- یا باتیں اور شوروغل کرتے ہیں- وہ ترک واجب اور گناہگار ہوتے ہیں- خطبہ سننے کی پابندی سختی سے کریں-

خدا سے دعا ہے کہ وہ ہر مسلمان کو قربانی کی توفیق عطا فرمائے اور صاحب نصاب کرے آمین-

---

# نام کا اثر

روحانی علوم میں نام کے نمبر کا ایک خاص اثر گنا گیا ہے۔ میں بڑے آسان طریقہ سے یہ بتا سکتا ہوں کہ کس شخص کا نام کا نمبر اس کے لئے سعد ہے یا نحس یا وہ اس کی زندگی پر کیا اثر ڈالے گا۔ ہمارے ہاں نام علی الحساب رکھے جاتے ہیں۔ جو چاہا رکھ دیا۔ لیکن اس بات کو کوئی بھی مدنظر نہیں رکھتا کہ نام کا اثر زندگی بھر ساتھ چمٹ جاتا ہے۔ اور قانون ارتعاش کے ماتحت اثر انداز ہوتا ہے۔ اس دنیا کے اندر آواز کے ذریعہ لہروں میں ارتعاش کے پیدا ہونے کا اثر ہی وہ نتیجہ دیتا ہے جس سے وہ ایک خاص قسم کی قسمت کو اپنے ساتھ مخصوص کر لیتا ہے۔

عیسائیوں میں جب پوپ کا انتخاب ہوتا ہے تو اسے اپنا ایک نام انتخاب کرنا ہوتا ہے۔ اس نتیجہ نام سے لاکھوں اس کے ماننے والے دعاؤں میں اس کا نام لیتے ہیں۔ اور اپنے وقار، قوت اور بنیادی سہولتوں کے حصول کے لئے اسے واسطہ قرار دیتے ہیں۔

اللہ پاک کے ناموں کو لیں۔ وہ خود فرماتا ہے کہ جو کچھ مانگنا ہو تو میرے اسماء حسنیٰ کے ذریعے مجھے پکارو۔ اس کے مکرم رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی لیں۔ نام قیامت تک حقیقت بن کر رہ گیا ہے۔ دنیا کے کسی فرد کی اتنی تعریف نہیں کی گئی نہ کی جائے گی۔ جتنی اس عظیم پیغمبر کی گئی ہے۔

بہت کم لوگ ہیں جو بچوں کے نام کا انتخاب صاحبِ علم لوگوں سے کرواتے ہیں۔ اکثر ماں باپ و عزا کے رکھے ہوئے نام ہوتے ہیں۔ اور وہ ایسے ہوتے ہیں کہ جو چاہا اور جو پسند آیا رکھ لیا۔

یہ یاد رکھیئے کہ نام کے الفاظ کا ارتعاش کچھ مخفی اثر رکھتا ہے۔ یہ نام اکثر اوقات بڑا ہو کر بدل بھی جاتے ہیں۔ یہ بدل دیئے جاتے ہیں۔ یعنی اس پر وارد ہونے والی ارتعاشی لہروں کو بدل دیا جاتا ہے۔ مثلاً محمد علی جناح کی شخصیت کو لیں۔ محمد علی اور محمد علی جناح میں فرق ہے۔ پہلا عام نام ہے دوسرا ایک مخصوص نام ہے۔ اس کے بعد نام ختم ہو کر صرف جناح نے جگہ لی۔ پھر جناح بھی ختم ہوا اور قائداعظم پکارے جانے لگا۔ گویا محمد علی جناح نمبر ۳ تھا۔ پھر جناح یعنی نے کام کیا۔ یہ عرصہ اُن کے لئے خاص جدوجہد اور مقصد کے تعین کا تھا۔ بالآخر قائداعظم یعنی نمبر ۶ بن گیا اور اپنے مقاصد میں کامیاب رہا۔

علم الاعداد میں حروف کے نمبر ہوتے ہیں۔ قدیم طبرانی میں بھی یہی قواعد تھے۔ قبالہ کی تھیوری حرمت اور نمبروں کی تھی۔ عبرانی زبان میں ہر ایک عدد کی ایک طویل تشریح کی گئی ہے۔ لیکن میں اسے مختصر طریقہ سے بیان کروں گا۔ تاکہ آپ یہ معلوم کر سکیں۔ کہ ہمارا نمبر کیا اثر رکھتا ہے۔

## نمبر ۱

یہ خوش قسمت نمبر ہے۔ یہ ذاتی جاہ طلبی لاتا ہے۔ کامیابی اور امارت پسندی اور اعلیٰ کارکردگی کا مظہر ہے۔

## نمبر ۲

یہ نمبر ایک جتنا خوش بختی کا نمبر نہیں ہے کیونکہ اس میں انتہائی جدوجہد سے بھی واسطہ پڑتا ہے۔ یہ ایک مہذبانہ، آرٹسٹک اور متلون مزاج فطرت ظاہر کرتا ہے۔ اور اکثر ایسے تنازعہ ۲ کا نمبر بھی گنا گیا ہے جو دوسروں کے لئے وجہ سبب بنتا ہے۔ اس نمبر کی بدقسمتی کی زد میں جو لوگ آتے ہیں ان کا انجام بھی غیر فطری موت ہوتا ہے۔ مثلاً فرانس کے بادشاہ چارلس دوم کو زہر دیا گیا۔ انگلینڈ کا ایڈورڈ دوم مارا گیا۔ ولیم دوم حادثہ کی نذر ہوا۔ جن لوگوں میں اس نمبر کی قوت اعلیٰ درجہ کی ہوتی ہے وہ بالآخر قدرت کی طرف سے فائز المرام ہوتے ہیں۔

## نمبر ۳

یہ ایک طاقتور نمبر ہے اور وہ تمام آدمی جن کے نام کا نمبر ۳ ہوتا ہے وہ خوش بخت ہوتے ہیں۔ اور وہ ہر اس شعبہ اور کام میں ترقی کرتے ہیں جس کو بھی اختیار کرلیں۔ یہ ۳۔۶۔۹ میں ریڑھ کی ہڈی کی مانند ہوتا۔ نمبر ۳ مشتری سے متعلق ہے۔ وہ دوسروں پر حکومت اور اقتدار کو ظاہر کرتا ہے۔ ان لوگوں کو ۳۔۱۲۔۲۱۔۳۰ تاریخوں میں اپنے کام کرنے چاہئیں۔

میں نے پڑھا تھا کہ مغرب کے ایک بادشاہ کا نام بسمارک تھا۔ اس کے نام کا نمبر ۳ تھا۔ اس نے زندگی میں تین لڑائیاں لڑیں۔ اس کے تین بچے تھے۔ اس کی فوج کا نشان پھول کی تین پتیاں تھیں۔ اس کو اتنا وہم تھا کہ وہ اپنے ہر کام میں ''تین'' کے لئے جوڑ توڑ کرتا رہتا تھا۔

## نمبر ۴

یہ روحانی اور اسراری طریقوں میں خاص کام کرتا ہے۔ دنیاوی نقطہ نظر سے یہ کوئی خاص خوش بختی کا نمبر نہیں ہے۔ یہ نمبر ان لوگوں کے لئے خوش بختی نہیں لاتا جو غلط انداز فکر اختیار کرتے ہیں۔ غلط فہمی میں مبتلا ہو جاتے ہیں یا زندگی میں تنہائی پسند ہوتے ہیں۔ کیونکہ نمبر ۴ والے محنتی ہوتے ہیں۔ اور کمائی کے لئے جانفشانی سے کام لیتے ہیں۔ لیکن ان کے پلان عموماً دوسروں کے پلان کے مطابق نہیں ہوتے۔ انعامی اسکیموں میں ان کا کوئی حصہ نہیں ہوتا۔ ان کا نمبر یہ بتاتا ہے کہ کماؤ۔ محنت کرو اور کھاؤ۔ محبت و رومان میں ناکام رہتے ہیں۔ رنج و غم اٹھاتے ہیں۔ یا غیر معمولی تجربہ سے ہو کر

گزرتے ہیں۔ ان لوگوں کو چاہئے کہ وہ اپنے مستقبل کے لئے تخیل اندازوں کو قائم نہ کریں۔ بلکہ اپنی دنیا اپنے ہاتھوں بنائیں اور جو بنے اس پر تائع رہیں۔

## نمبر۵

اس نمبر کو جادو اثر قرار دیا گیا ہے۔ یونانی اور رومی اس کا نقش پہنتے تھے۔ جو پانچ پہلو کے ایک ستارہ کی شکل کا ہوتا تھا۔ زمانہ قدیم سے اُسے پاس رکھنا بابرکت سمجھا جاتا ہے۔ یہ نمبر اُن لوگوں کے لئے خوش بختی لاتا ہے جو تبدیلیوں کو پسند کرتے اور رسم و رواج کی پابندیوں سے آزاد رہنا چاہتے ہیں۔ مہم بازی اور خطرات کو دعوت دینے والے ہوتے ہیں۔ لیکن وہ لوگ جو عام قسم کی زندگی گزارتے ہیں ان کے یہ نمبر کوئی خاص اثر ظاہر نہیں کرتا۔

## نمبر۶

اس کی کل قوت ساحرانہ قدروں کی ملکیت گنی جاتی ہے۔ چھ کونہ کا ستارہ جو دو تکونوں سے ملکر بنتا ہے اور جسے مہر سلیمانی بھی کہتے ہیں۔ اسی نمبر سے متعلق ہے۔ یہ ایک دلچسپ حقیقت ہے کہ وہ تمام لوگ جن کا نام تاریخ میں خاص اہمیت کا حامل ہے ان کی تاریخ پیدائش میں نمبر ۶ تھا اور اکثر کے نام کا نمبر بھی ۶ تھا۔

مثلاً ۶۔۱۵۔۲۴ تاریخ میں پیدا ہونے والوں کو تلاش کیا جائے تو نپولین کی پیدائش ۱۵ اگست تھی۔ ملکہ وکٹوریہ کی ۲۴ مئی ۔ ایورکرامویل ۲۴ جنوری اور فریڈرک اعظم کی ۲۴ مئی تھی۔ میں ایسے ہزاروں نام گنا سکتا ہوں جن کی مضبوط قوت مقناطیسی دنیا میں عظیم کام کر گئی۔ اور وہ سب ۶ نمبر کے ماتحت تھے۔ محبت ۔عزت ۔ مرتبہ اور طاقت پر ان کی حکومت تھی۔ ساحرانہ اور روحانی علوم میں ۶ نمبر کو اس نوجوان کی صورت میں دکھایا جاتا ہے جو دو عورتوں کے درمیان کھڑا ہے ان میں سے ایک عورت سے مراد آواز ہے اور دوسری سے حسن سیرت۔ اس سے ظاہر کرنا یہ مقصود ہے کہ مضبوط جنسی احساس ان دونوں میں سے کسی طرف جھک سکتا ہے۔ لہٰذا ۶ نمبر اور اس کے تمام اعلیٰ نمبر ۱۵۔۲۴۔۳۳ وغیرہ (قانون کے مطابق) بہت خوش بختی کے نمبر ہیں۔

## نمبر۷

ہر عمر کا آدمی سات نمبر کو اس کے باطنی اثر کے لحاظ سے مقدس گنتا ہے اور اُسے خوش آمدید کہتا ہے۔ درحقیقت یہ نمبر اسراری قوتوں اور عارفانہ محبت سے وابستہ ہے۔ قدیم لوگوں نے سات کے نمبر کو کائنات کی اکثر تقسیم میں پایا اور اس کا اظہار کیا ۔مثلاً سات رنگ ۔موسیقی کے سات سُر۔ سات زمین۔ سات آسمان۔ سات کواکب ۔ ہفتہ کے سات دن۔ ہندوؤں کے نقطہ نظر سے سپت رشی۔ سپت رزھو اور عیسائیوں کے نقطہ نظر سے حضرت داؤد سے حضرت عیسیٰؑ تک سات نسلیں۔ وغیرہ وغیرہ میں سات کا عدد ہی کام کرتا نظر آتا ہے۔ اسی طرح جادو میں بھی اس کا اثر حیرت انگیز پایا جاتا ہے۔ دراصل مخفی روحانی ترقیوں کی سربلندی تک یہی نمبر ہے

اس کے علاوہ بھی سات نمبر سے بہت سی چیزیں وابستہ ہیں۔ لیکن جس شخص کا نمبر سات ہو وہ اپنے مخفی معنوں اور اندورنی روحانی اور ذاتی صفات میں اس شخص کے اندر قائم ہو جائے گا۔ ایسا شخص روحانی اور مذہبی قدروں کی دل میں عزت رکھے گا۔ اور ایسے ہی لوگوں کی صحبت اور باتوں کو پسند کرے گا۔ مذہبی آدمی ہوگا۔ اگر اس نمبر کا اثر اعلیٰ ہوا تو روحانی آدمی ہوگا۔

## نمبر۸

اکثر لوگوں نے اس کی تشریح میں مشکل سی محسوس کی ہے۔ اس لئے کہ الفاظ کے ذرا سے ہیر پھیر سے اس کے معنی کچھ کے کچھ ہو جاتے ہیں۔ یہ نمبر دو دنیاؤں سے وابستہ ہے۔ یہ دو برابر نمبر چار اور چار سے مل کر بنا ہے۔ ابتدائی دور زمانہ سے ہی یہ ناقابل تنسیخ (ہاتھ سے نکلا ہوا) مقدر سمجھا گیا ہے۔ دونوں صورتوں میں انفرادی زندگی میں بھی اور بطور اجتماعی زندگی کے بھی۔ علم نجوم میں اسے زحل کے ساتھ وابستہ کیا گیا ہے۔ جو کہ بدقسمتی کا ستارہ ہے۔

دراصل اس کا حامل بدقسمت نہیں ہوتا۔ لیکن وہ زیادہ تر مقدر پر بھروسہ کرنے والا ہوتا ہے اور آسمان پر برسنے والے بادلوں کی طرف کو لگائے رکھتا ہے۔ اس نمبر کی فطرت ایک طرف تو معاشرتی انقلاب کی ہے۔ خود رائے ۔ضدی اور کجروی کا اختیار دیتا ہے۔ دوسری طرف یہ فلاسیٹیکل فہم اور سوچ سے وابستہ ہے۔ مذہبی عقیدت اور مقصود میں انتہائی غور و خوض لاتا ہے کسی اصول یا معاملہ کی حمایت میں سرگرمی سے حصہ لینا اور عین اُسی وقت یا اسی دوران اپنی تمام کوششوں کو غیر معمولی طور پر مقدر کے حوالہ کر دینا نمبر آٹھ کی فطرت ہے۔

وہ تمام لوگ جن کا نمبر ۸ ہے۔ وہ صاف طور پر ایسی زندگی سے وابستہ ہیں جو دوسروں سے مختلف ہوتی ہے۔ وہ الگ نظریہ رکھتا ہے۔ اور بہت غلط فہمیاں دیتا ہے اور گاہ بہ گاہ وہ اپنے اچھے افعال کا انعام بھی حاصل کرتا ہے۔ اور جب تک وہ زندہ رہتا ہے اسی میں مصروف رہتا ہے۔

وہ لوگ جن کا پلان یا طریقہ کار نمبر ۸ کے حقیقی خصائل سے گرا ہوا ہوتا ہے۔ یا کمزور ہوتا ہے یا کم ہوتا ہے۔ وہ انسانی منصفانہ قدروں سے بٹے ہوئے ہوتے ہیں۔ اور بعض کی زندگی کا انجام عبرت انگیز ہوتا ہے۔ اور وہ لوگ جو اس نمبر کی اعلیٰ اور مکمل قدروں سے وابستہ ہوتے ہیں۔ وہ غلط تعبیر کے نظریہ (یعنی کسی امر کے منشا کو غلط سمجھنا) اور ربانی انصاف سے قبل ہی المیہ سے دوچار ہونے کے نظریہ سے وابستہ ہوتے ہیں۔

اس امر کا فیصلہ کرنا کہ ان دونوں طرح کے نمبر ۸ کی قوتوں سے یہ شخص کس نظریہ کا حامل ہے۔ تو اس کو چاہئے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے نمبر سے موازنہ کرے۔ اگر دونو طرح سے وہ نمبر ۸ کے

ماتحت ہے۔ یعنی نام کا عدد بھی ۸ ہے اور تاریخ پیدائش کا نمبر بھی ۸ ہے۔ تو اس کو کسی قسم کے المیہ سے ضرور واسطہ پڑے گا۔

لہٰذا اگر ہم کسی ایسے شخص سے ملیں جس کا نمبر ۸۸ ہو یا اس نمبر سے کسی نہ کسی طرح وابستہ ہو تو وہ ہمیشہ اہم واقعات کی کانٹ چھانٹ میں لگا رہے گا۔ یا اگر نمبر ۴ بھی عموماً ساتھ ساتھ پایا جائے۔ (نمبر ۴ قضا وقدر سے وابستہ ہے) تو ہم یقین سے کہہ سکتے ہیں کہ ہم ایسے شخص کے سامنے ہیں جو ارضی اسکیموں میں عقیدہ تقدیر سے کھیل رہا ہے۔

مجھے ایک ایسے شخص کے حالات کے مطالعہ کا موقعہ ملا تھا جو ۴ و ۸ ہر دو نمبروں کے اثرات سے وابستہ تھا۔ یعنی عقیدہ قضا وقدر کا حد سے زیادہ قائل تھا۔ وہ ۴۸ سال کی عمر میں ایک حادثہ کا شکار ہوا۔ جبکہ ۴ و ۸ دونوں نمبر اس کی زندگی میں پہلی بار مشترک واقع ہوئے تھے۔

## نمبر ۹

نمبروں کے پراسرار رازوں میں سے ایک کا حامل ہے۔ نمبر ۷ روحانی قوتوں سے وابستہ ہے تو نمبر ۹ برابر میں فزیکل قوت سے متعلق ہے۔ اور مادی قدروں سے وابستہ ہے۔ اگر اس نمبر کا محتاط طریقہ سے مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ملکی انقلابات پر خاص روشنی ڈالتا ہے۔ یہ آزادی چاہنے والوں کا نمبر ہے۔

انسانی ذہن صدیوں سے اس معمہ کو سمجھنے کی کوشش کر رہا ہے کہ نمبر ۹ حیوانی نمبر ہے اور ۶۶۶ کا مفرد نمبر بھی ۹ ہے لیکن یہ انسان سے کیوں متعلق ہے؟

چھ چھ چھ کا راستہ نمبر ۹ کا ہے۔ اور یہ حقیقت ہے کہ انقلاب صرف آدمی ہی پیدا کر سکتا ہے۔ لیکن مار دھاڑ حیوانی فیل ہے۔

نمبر ۹ کے باطنی معنی مخفی اور پراسرار کے ہیں۔ وہ آدمی جس کا نمبر ۹ ہے۔ وہ اوائل عمل میں ہی حالات کا سختی سے مقابلہ کرتا ہے اور کر سکتا ہے۔ اگر وہ ملک میں کوئی معزز اور بااختیار پوزیشن حاصل کر لے۔ تو وہ ایک نمایاں کردار ادا کرتا ہے۔ یا جنگ کا سبب پیدا کرتا ہے۔

وہ لوگ جن کی پیدائش کا نمبر ۹ ہے۔ یا تاریخ پیدائش کا نمبر ۹ ہے۔ وہ عموماً خوش بخت ہوتے ہیں۔ بشرطیکہ وہ پرامن زندگی یا اکتا دینے والی یک رنگ زندگی کو پسند نہ کرے۔ تاریخ میں مندرجہ ذیل لوگ نمبر ۹ کے حامل تھے۔ قیصر جرمنی پیدائش ۲۷ ر جنوری۔ کنگ ایڈورڈ ہفتم پیدائش نومبر ۹۔ پریزیڈنٹ روز ویلٹ پیدائش اکتوبر ۲۷ پولیسیس اپریل ۲۷۔

جب نام کا نمبر اور پیدائش کا نمبر جمع کرنے سے بھی نمبر ۸ ہی رہے۔ نمبر اور تاریخ مل کر خواہ نمبر کچھ ہی ہو جائے۔ پھر بھی وہ اہم ہی گنا جاتا ہے۔ ہمارے نظام شمسی میں نو کواکب ہیں۔ ہم اپنے حساب میں بھی ۹ نمبر کو منتہا خیال کرتے ہیں۔ اس کے بعد تمام نمبروں کو دہرانا ہی ہوتا ہے۔ اعداد میں ایک سے نو تک بنیادی عدد ہیں اور اس علم میں نو سے زیادہ عدد نہیں رکھا جاتا۔ بڑھ جائے تو پھر مفرد کر لیتے ہیں۔ مثلاً ۱۰ کا سفر دا۔ لا کا ۱۲۰۲ کا ۳ ہے علیٰ ہذا القیاس۔

## حروف اور نمبر کی جدول

مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ اردو ابجد سے اپنا نمبر نکالیں۔ اور عیسائیوں کو چاہئے کہ وہ انگریزی کی ابجد استعمال کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ا۔ی۔ق۔غ | ۱ | AIJQY |
| ب۔ک۔ر | ۲ | BKR |
| ج۔ل۔ش | ۳ | CGLS |
| د۔م۔ث | ۴ | DMT |
| ھ۔ن۔ث | ۵ | EHNX |
| د۔س۔خ | ۶ | UVW |
| ز۔ع۔ذ | ۷ | OZ |
| ح۔ف۔ض | ۸ | FP |
| ط۔ص۔ظ | ۹ | |

مثلاً احمد دین کا نمبر نکالنا ہے تو

ا ح م د د ی ن کل
۱ ۸ ۴ ۴ ۴ ۱۰ ۵ ۲۷ ہوئے۔

۲۷ کا مفرد نمبر ۷+۲ = ۹ ہوا۔ پس احمد کا نمبر ۹ ہے۔

تاریخ کے دن کا مفرد نمبر بھی اسی طرح حاصل کریں مثلاً کسی کی ۲۵ تاریخ ہے تو ۷ نمبر ہوا۔ تاریخ پیدائش کا نمبر نکالنے کے لئے تاریخ ماہ اور سن کا نمبر لینا چاہئے۔ مثلاً ۲۳ رجون ۱۹۶۰ء کا نمبر نکالنا ہے تو ۲۳ کا نمبر ۵ رجون کا نمبر ۶۔ اور سن کا نمبر ۰+۶+۹+۱ = ۱۶ ہوا

اب تینوں کو جمع کیا تو ۵+۶+۱۶ = ۲۷ ہوا۔ اور ۲۷ کا نمبر ۹ ہے۔ پس اس تاریخ پیدائش کا نمبر ۹ ہے۔

مندرجہ بالا تفصیل نام کے اعداد کی ہے۔ اگر کسی کی تاریخ پیدائش کا نمبر نام کے مطابق ہو یا نام اور تاریخ کا نمبر یا تاریخ پیدائش کا نمبر ملا کر ایک ہی نمبر نکلے جو نام کا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس نمبر کا اثر اعلیٰ درجہ کا اس پر ہوگا۔

یہ مضمون عددوں کی حکومت حصہ دوم میں سے لیا گیا ہے جو اس سال آپ کے پیش کی جائے گی۔ حصہ اول کا مطالعہ اکثر لوگوں نے کیا ہے۔ وہ حصہ دو کو بہت مفید پائیں گے۔

# تسدیس
# عطارد و مشتری

۲۵ ستمبر کو قبل سحر ۲ بجے تسدیس عطارد مشتری کی نظر قائم ہوگی۔ عاملین ایسی ساعتوں کا انتظار کرتے ہیں۔ جو کبریت احمر کا حکم رکھتی ہیں۔ اگر عالم الغیب کا ہی حکم خاص اس عمل کے اثر کو روک دے تو اور بات ہے اور زیر قانون ''واللہ غالب علی امرہ'' مجبوری ہے مگر جہاں تک عاملین کی تحقیق اور قانون عملیات کا تعلق ہے اس عمل کا اثر یقینی ہے جن اصحاب کی ترقی رکی ہوئی ہے یا ملازمت نہ ملتی ہو یا کاروبار رک گیا ہے تو یہ نقش آپ کو خوش قسمتی سے ہمکنار کرے گا۔ مجھے اس پر کامل یقین دعا ہے۔ خداوند کریم آپ کو بھی اس سے کامیاب کر کے میرے یقین کا ممد و معاون بنائے یہ خیال نہ کریں کہ نقش بالکل سادہ ہے اور اس کی ترکیب آسان سی ہے بلکہ جس طرح طب میں علاج بالمفردات ایک موثر طریق ہے اسی طرح عملیات میں بھی ایک قسم خاص ہے اس نقش معظم کو ۶۸ مرتبہ لکھو یہ اس کی زکوۃ ہے۔ ہر نقش کو علیحدہ علیحدہ کاٹ کر اور گولیاں بنا کر آٹے میں لپیٹ کر پانی میں ڈال دو۔ لیکن ایک اور نقش بھی لکھ لو۔ اس آخری نقش کو عطر میں معطر کر کے اور زرد ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سچے اعتقاد سے اپنے پاس رکھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۲۱ یوم میں اس کا کھلا ہوا اثر معلوم ہو جائے گا۔ نقش ہمیشہ اپنے پاس رکھیں پاس رکھنے کی کوئی معیاد نہیں۔ مگر اثر اکیسویں دن سے ظاہر ہونا شروع ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶۹۵ | ۶۸۷ | ۶۹۲ |
| ۶۸۹ | ۶۹۱ | ۶۹۴ |
| ۶۹۰ | ۶۹۶ | ۶۸۸ |

نقش کی رفتار

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

نقش لکھنے کے متعلق بھی سمجھ لیں۔ اگر ایک ہی نشست میں نقش لکھنے کا ارادہ ہو تو مندرجہ بالا وقت تسدیس سے اتنا پہلے لکھنا شروع کریں کہ آسانی سے اس وقت پر ختم ہو جائے اور اس تسدیس کے وقت میں صرف آخری نقش لکھنا پڑے اگر ایک ہی نشست میں ممکن نہیں تو چھ دن قبل نقش شروع کرو ہر روز ایک سو نقش لکھو اور ایک نقش پاس رکھنے والا لکھ لو پس عمل کی تکمیل ہو جائے گی۔ روزانہ نقش لکھنے کا وقت مقرر نہیں جو وقت پہلے مقرر کر لیں۔ اس کی پیروی روزانہ کریں کسی خاص قلم دوات اور کاغذات کی بھی ضرورت نہیں زکات کے نقوش کالی پنسل سے بھی لکھ سکتے ہیں مگر آخری نقش زعفران سے لکھنا ہوگا۔ نقش طہارت سے لکھا کریں۔ منہ مشرق کی طرف رکھا کریں۔ کوئی پرہیز نہیں۔ اگر چاہیں تو روزانہ نقش لکھ کر گولیاں بنا کر بھی دریا وغیرہ میں ڈال سکتے ہیں یا آخری دن سب نقوش کو بھی اکٹھا ڈال سکتے ہیں پانی ایسا ہو جس میں مچھلیاں ہوں اگر کسی جگہ ایسا پانی نہ ہو تو پھر کنویں میں ڈال دیں۔ وہ کنواں جس سے کھیتوں کو پانی ملتا ہو۔ اگر تسدیس کا دیا گیا وقت گزر جائے اور زیادہ وقت ایک گھنٹہ اوپر بھی ہو جائے تو پرواہ نہ کریں کام مکمل کر لیں۔

# احادیث و اقوال

حضرت موسیٰ علیہ السلام پر پانچ بار وحی آئی کہ اے موسیٰ جب تک میرے ملک میں میری بادشاہی ہے دنیا کے بادشاہوں کے دروازے پر نہ جا اور جب تک میرا خزانہ بھرا ہے لوگوں کے مال میں طمع نہ کر اور جب تک اپنے عیب سے فارغ نہ ہو- دوسروں کی عیب جوئی نہ کر اور جب تک ابلیس کو مردہ نہ دیکھ لے اس کے شر سے بے خوف نہ ہو اور جب تک اپنے دونوں پاؤں بہشت میں نہ دیکھے میرے شہر سے بے خوف نہ ہو-

حضرت بایزید بسطامیؒ کا قول ہے کہ میں نے آنکھ کی روشنی طلب کی تو وہ قیام لیل (یعنی رات کو جاگ کر عبادت کرنے) میں ملی اور عبادت میں حلاوت طلب کی تو وہ دنیا کے ترک کرنے میں ملی اور حیا طلب کی تو وہ فضول اور غیر ضروری کام کے ترک کرنے میں ملی اور رزق طلب کیا تو وہ طالب علم میں نکلا اور اعلیٰ مدارج طلب کئے تو طلب حلال میں ملے اور جنت طلب کی تو وہ سخاوت میں ملی اور حکمت طلب کی تو وہ گناہ کے ترک کرنے میں ملی اور سلامتی طلب کی تو وہ گوشہ نشینی میں پائی اور موانست (محبت) کی وہ قرأت قرآن میں پائی-

حضرت ابوبکر صدیقؓ کا قول ہے کہ پانچ تاریکیاں ہیں جن کے لئے پانچ چراغ ہیں (۱) دنیا کی محبت تاریکی ہے جس کے لئے تقویٰ چراغ ہے- (۲) گناہ تاریکی ہے جس کے لئے توبہ چراغ ہے (۳) قبر تاریکی ہے جس کے لئے کلمہ چراغ ہے (۴) آخرت تاریکی ہے جس کے لئے علم صالح چراغ ہے (۵) پل صراط تاریکی ہے جس کے لئے یقین چراغ ہے-

حضرت عمرؓ کا قول ہے کہ پانچ آدمی جنتی ہیں (۱) صاحب عیال (۲) وہ عورت جس سے اس کا شوہر راضی ہو (۳) وہ عورت جو اپنا مہر اپنے شوہر پر تصدق (معاف) کردے (۴) وہ شخص جس کے ماں باپ اس سے راضی ہوں (۵) گناہ سے توبہ کرنے والا-

حدیث میں ہے دنیا کی چار سختیاں ہیں (۱) سفر اگرچہ ایک ہی میل کا ہو (۲) قرض اگرچہ ایک ہی درہم ہو (۳) سوال اگرچہ والدین ہی سے ہو (۴) لڑکی اگرچہ ایک ہی ہو-

حدیث میں ہے دنیا کی بنیاد چار چیزوں پر ہے (۱) علماء کے علم پر (۲) امراء کے عدل پر (۳) اغنیاء کی سخاوت پر (۴) فقراء کی دعوت اور فیض پر-

حضرت علیؓ کا قول ہے کہ فتوت (جواں مردی و مروت کے چار رکن ہیں) (۱) قدرت کی حالت میں معافی (۲) غصہ کی حالت میں حلم (۳) عداوت کی حالت میں نصیحت (۴) حاجت کی حالت میں ایثار-

حضرت غوث الاعظمؒ فرماتے ہیں مجھ کو تعجب ہے اس شخص پر جو موت کا یقین رکھتے ہوئے خوش رہتا ہے اور تعجب ہے اس پر جو حسابِ قیامت کا یقین رکھتے ہوئے مال جمع کرتا ہے اور تعجب ہے اس پر جو قبر کا یقین رکھتے ہوئے ہنستا ہے اور تعجب ہے اس پر جو دنیا کی ناپائیداری کا یقین رکھتے ہوئے بھی اس پر اطمینان رکھتا ہے اور تعجب ہے اس پر جو آخرت اور اس کی نعمتوں کے رہنے کا یقین رکھتا ہو اور آرام لیتا ہو اور تعجب ہے اس پر جو پانی سے طہارت کرے اور دل اس کا پاک نہ ہو اور تعجب ہے ان لوگوں پر جو دوسروں کی عیب جوئی کرتا ہو اور اپنے عیبوں سے غافل ہو اور تعجب ہے اس پر جو یہ جانے کہ اللہ تعالیٰ کو ہر کام کی اطلاع ملتی ہے تو پھر گناہ کرتا ہے-

اور فرمایا کہ جو امیروں کے ساتھ بیٹھے اللہ تعالیٰ کے لئے دنیا کی حب اور رغبت بڑھا دیتا ہے اور جو فقراء کے ساتھ بیٹھے تو اللہ اس میں شکر اور رضا کی زیادتی کر دیتا ہے اور جو بادشاہوں کے ساتھ بیٹھے تو اللہ تعالیٰ اس میں غرور اور سخت دلی بڑھا دیتا ہے اور جو صالحین کے ساتھ بیٹھے تو اللہ اس میں عبادت کی رغبت پیدا کر دیتا ہے اور جو فاسقوں کے ساتھ بیٹھے تو اللہ تعالیٰ اس میں گناہوں پر جرأت اور توبہ میں دیر کرنے کی عادت بڑھا دیتا ہے اور جو علماء کے ساتھ بیٹھے تو اللہ اس میں علم اور پرہیزگاری پیدا کرتا ہے-

حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے ابن آدم! اگر تو راضی ہو اس سے جو کچھ میں نے تیری قسمت میں لکھا ہے تو تیرا قلب اور بدن آرام پائے گا اور یاد رکھ! جو میں نے تیری قسمت میں رکھا ہے تجھ کو پہنچ جائے گا اگر تو اس سے راضی نہ ہوگا تو تجھ پر دنیا کو مسلط کر دوں گا یہاں تک کہ تو اس میں مارا پھرے-

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ میں نے راحت جنت میں رکھی ہے لوگ دنیا میں ڈھونڈتے ہیں میں نے دعا کی قبولیت حلال کی کمائی میں رکھی ہے اور لوگ حرام کی کمائی میں ڈھونڈتے ہیں میں نے عزت ترک دنیا میں رکھی ہے اور لوگ اس کو بادشاہوں کے دروازوں پر ڈھونڈتے ہیں میں نے مراتب تواضع میں رکھے ہیں لوگ تکبر میں ڈھونڈتے ہیں میں نے قوت بھوک میں رکھی ہے اور لوگ شکم سیری کے ذریعہ ڈھونڈتے ہیں- میں نے امارت قناعت میں رکھی ہے مگر لوگ حرص میں ڈھونڈتے ہیں تو کیسے پا سکتے ہیں-

# شرف عطارد

عطارد کو برج سنبلہ کے ۱۵ درجہ پر شرف ہوتا ہے یہ وقت ایک سال کے بعد خوش بخت لوگوں کو میسر آتا ہے۔ اس سال عطارد کو شرف ۵ ستمبر کی دوپہر ۴ بجکر ۲۸ منٹ سے ۶ ستمبر کو ۵ بجکر ۴۰ منٹ صبح تک رہے گا۔ ایک ہی ساعت میں کام پورا نہ ہو تو دوسری ساعت میں پورا کریں۔ عمل مقررہ وقت پر شروع کریں۔ ختم جب چاہے ہو۔ کوئی خیال نہ کریں۔ ختم کر کے اٹھیں۔ عمل تیار کرتے وقت بخور لوبان اور زعفران جلائیں۔ عمل پہلے سے تیار کر کے رکھیں تا کہ غلطی کا امکان نہ رہے۔

شرف عطارد میں چند قسم کے اعمال کئے جاتے ہیں جو اکثر لوگوں کے لئے بہت سعادت اور خوش بختی لاتے ہیں۔ وہ لوگ جو افسروں کی تسخیر کے خواہاں ہیں۔ وہ لوگ جو علوم حکمیہ کے خواہاں ہیں۔ وہ لوگ جو لیکچرار اور لیڈر ہیں اور قوت فصاحت و بلاغت کے خواہاں ہیں اور مریضوں میں سے وہ لوگ جو مالیخولیا، صرع فاتر العقلی اور کسی بھی قسم کی ذہنی کمزوری یا خرابی میں مبتلا ہیں۔ اس وقت سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں یا وہ لوگ جو امتحان میں کامیاب ہونا چاہتے ہیں۔ اس مقصد کے لئے عمل تیار کر سکتے ہیں۔

## تسخیر افسران، حصول ملازمت معزولی سے تقرری

وہ افراد جن کو ملازمت سے برخواست کر دیا گیا ہو اور وہ واپس وہاں جانا چاہتے ہوں یا تنزلی میں آچکے ہوں یا کسی اور وجہ سے حاکم کی تسخیر مطلوب ہو یا ترقی کئی سال سے رکی ہوئی ہو تو ان مقاصد کے لئے طریقہ یہ ہے کہ طالب کا نام معہ والدہ اس کے بعد حروف صوامت اح در س ص ط ع ک ل م وہ پھر حاکم کا نام معہ عہدہ لکھ کر تکسیر جفری تیار کریں۔ اب اس کے دست راست کی ہر سطر کا حرف اول لکھیں۔ ان کو گنیں اگر جفت ہوں تو چار چار حروف کے کلمات بنالیں۔ اگر طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ حروف کے کلمات بنالیں۔ اسی طرح دست چپ کی طرف سے ہر سطر کا آخری حرف لے کر ان کے بھی کلمات بنالیں۔ تمام تکسیر کا نقش مسدس تیار کر کے اس کے اردگرد یہ کلمات تکسیر لکھیں ایک نقش اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔

دوسرا گزرگاہ یا دفتر یا مکان افسر میں یا باہر گاڑ دیں۔ کہ اوپر سے گزرے۔ پھر درخواست دیں یا ملاقات کریں۔ اگر دونوں باتیں کر چکے ہیں تو انتظار کریں آپ کا کام ہو جائے گا۔

نقش مسدس کو پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۱۰۵ اعدد تفریق کر کے باقی کو ۶ پر تقسیم کریں اور جو حاصل قسمت ہو اس کو خانہ اول میں رکھ کر نقش پر کریں۔ اگر تقسیم کے بعد ایک باقی بچے تو خانہ ۳۱ میں ایک کا اضافہ کر دیں اگر ۲ باقی ہوں تو خانہ ۲۵ میں اگر ۳ باقی ہوں تو خانہ ۱۹ میں اگر ۴ باقی ہوں تو خانہ ۱۳ میں۔ اگر ۵ باقی ہوں تو خانہ ۷ میں ایک کا اضافہ کر دیں۔ نقش پر ہو جائے گا۔ نقش تیار کرنے کے بعد چاروں طرف سے میزان کر کے دیکھ لیں تا کہ غلطی نہ رہے۔

رفتار مسدس یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸ | ۳۱ | ۳۰ | ۱۹ | ۱۲ |
| ۲۴ | ۲۸ | ۲ | ۱۱ | ۳۳ | ۱۳ |
| ۳۲ | ۱۰ | ۲۳ | ۱۴ | ۳ | ۲۹ |
| ۹ | ۳۴ | ۲۲ | ۱۵ | ۲۷ | ۴ |
| ۲۰ | ۸ | ۲۶ | ۳۵ | ۸ | ۱۷ |
| ۲۵ | ۱۶ | ۷ | ۶ | ۲۱ | ۲۶ |

تکسیر کا طریقہ اس سے قبل کئی بار رسالہ میں دیا چکا ہے اس لئے نہیں دیا جارہا۔ بار بار مثالوں اور حوالوں سے رسالہ کے صفحات ضائع ہوتے ہیں لہذا وہ افراد جنہیں تکسیر نہیں آتی وہ قواعد عملیات کا مطالعہ کریں۔

## اسم الٰہی الباعث

عطارد قوت تسخیر افسران حصول علوم حکمیہ، حصول ملازمت، کند ذہنی دور کرنے، امتحانات میں کامیابی حاصل کرنے قوی الحافظہ ہونے کے اسباب کار سے وابستہ ہے ان کاموں میں سے کوئی کام رکا ہوا ہو۔ اس کے ظاہراً اسباب نظر نہ آتے ہوں تو اس شرف کی قوت سے مدد لیں۔ اللہ پاک حکم کاملہ سے ایسے اسباب پیدا کر دے گا کہ کام اور مقصد پورا ہو جائے گا۔ اس عمل کو چند بار پہلے بھی دیا جا چکا ہے۔ بلاشبہ بے شمار لوگوں نے فیض حاصل کیا ہے۔ اس لئے دوبارہ دیا جارہا ہے۔

ایک دفعہ حضرت عمر خراسانی کنویں میں گر گئے تو عہد کیا کہ سوائے خدا کے اور کسی سے فریاد نہ کرونگا چنانچہ لوگ گزرتے گئے مگر کسی نے نہ نکالا بلکہ بعض آنے والوں نے کنویں کا منہ بند کر دیا تا کہ کوئی راہ گیر نہ گر پڑے تھوڑی دیر میں ایک درندے نے آکر وہ مٹی اٹھا دی اور وہاں بیٹھ گیا اس کی دم کنویں میں لٹک گئی اور وہ اس دم کو پکڑ کر باہر آ گئے مجھے اس وقت غیب سے آواز آئی کہ تم نے ہم سے امداد کی درخواست کی اور ہم نے ایسے طریقے سے امداد کی کہ تیرے وہم و گمان میں بھی نہ تھا۔

اب دیکھئے کہ گو حضرت نے اللہ تعالیٰ کے سوا کسی سے مدد کی درخواست نہیں کی تب بھی وسیلہ اسی جانور کی دم تھی ہر حالت میں انسان جب تک ظاہری اسباب کا وسیلہ نہ ملے گا۔ کامیاب نہیں ہو سکتا ہاں یہ بات ضروری ہے کہ رضائے الٰہی پر راضی رہے اور وسیلہ پیدا ہونے تک صبر سے انتظار کرے۔ وہ مسبب الاسباب ہے۔ ضرور وسیلہ پیدا کریگا۔ مسبب الاسباب کے وسیلہ میں سے ایک وسیلہ اسم الٰہی الباعث کا ہے۔ آپ کسی بھی حاجت یا مقصد کے حصول کے لئے اس اسم کی روحانیت سے مدد لے سکتے ہیں۔ الباعث کا ستارہ بھی عطارد

ہے اور معنی بھی یہی ہیں- سبب پیدا کرنے والا- اس کی برکت سے ہر حاجت پوری ہوگی- اگر کسی کو ملازمت نہیں ملتی یا مناسب جگہ ملازمت نہیں زیادہ ترقی نہیں ہوتی یا رزق و روزگار میں تنگی ہے یا قرض ہے یا آمدن اتنی کم ہے کہ گزر نہیں ہوتا یا امتحان سر پر ہیں تو یہ عمل کام کرے گا-

طریقہ اس کا یہ ہے کہ وقت مقررہ پر علیحدہ پاک صاف جگہ بیٹھ جائیں- بخور مصطکی کا جلائیں اور ایک سیسہ کی تختی پر کسی نوکدار چیز سے اس اسم کا مندرجہ ذیل نقش مربع ذوالکتابت لکھیں- نقش کے اوپر بسم اللہ شریف لکھ کر نیچے اس کے موکل جعثائیل کا نام لکھیں نیچے مقصد اس طرح لکھیں- یا الٰہی یا مسبب الاسباب فلاں کے لئے فلاں کام کے اسباب پیدا کردے- یاالباعث کا نقش یہ ہے-

**جعثائیل**

| ال | ب ا | ع | ث |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۴۹۹ | ۲۳ | ۲ |
| ۴۹۸ | ۶۸ | ۵ | ۳۳ |
| ۴ | ۳۴ | ۴۹۷ | ۶۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اب ۶۰۴ مرتبہ اسم الباعث کا ورد کریں اور اپنے مقصد کی دعا مانگیں- دعا کرتے وقت اور ورد کرتے وقت نقش کی تختی نظر سے ہٹنے نہ پائے- دعا کے بعد کہیں- اے جعثائیل میں بحکم خدا کہتا ہوں کہ میرا فلاں کام سرانجام دے دو- یہ فقرہ نہایت سکون اور پرزور الفاظ میں ادا کریں اور یقین کرلیں کہ چونکہ میں نے ایک بات کا حکم دیا ہے اس لئے کام ضرور ہوگا اور جو ممکن ہو خیرات و نیاز دلائیں-

اب ہر صبح منہ ہاتھ دھو کر الباعث کا ورد گیارہ مرتبہ کریں اور پھر بدستور موکل کو حسب سابق حکم دیں- اس کے اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ہو- اسی طرح رات کو سونے سے بیشتر ہر روز کیا کریں یہ روزانہ کا عمل کسی بھی جگہ مکان یا باہر کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر سکتے ہیں- البتہ تنہا ہونا ضروری ہے- جب تک کام نہ ہو اس معمول کو جاری رکھیں- انشاء اللہ غیب سے کامیابی کے اسباب پیدا ہوں گے اور مقصد پورا ہوجائے گا-

# لا الہ الا اللہ

یہ ایک کلمہ ہے جو ہم پر خدا اور خدا کی خدائی کے متعلق کسی گہرے راز کا اظہار کرتا ہے ایک راسخ العقیدہ مسلمان اس کے یہ معنی لے گا کہ سوائے خدا کے اور کوئی خدا یا دیوتا نہیں۔ مگر ایک راز حقیقت سے آشنا صاحب طریقت یہ کہے گا کہ خدائے واحد کے سوا کوئی دوسرا وجود (خدا یا غیر خدا) سرے سے وجود ہی نہیں رکھتا۔ یعنی ''نہیں ہے کچھ سوائے خدا کے'' (لا الہ الا اللہ) جب خدا کا مقصد مخلوق کو پیدا کرنے کا ہوا یا ہم صوفیانہ طور پر یہ کہیں کہ ایسا کر کے خدا کو اپنی ہستی کا عالم پر ظاہر کرنا مقصود تھا۔ چنانچہ ایک حدیث قدسی میں اس راز سے اس طرح پردہ اٹھایا گیا ہے۔ کنت کنزاً مخضیاً فاریدان اعرف فخلقت الخلق لکے اعرف (میری ذات ایک گنج مخفی تھی۔ پس میں نے چاہا کہ اپنے آپ کو روشناس کراؤں پس میں نے دنیا کو پیدا کیا تا کہ خلوت کا زیر نقاب راز منظر عام پر آ جائے)۔

چنانچہ خدا نے اپنے تیئس (۲۳) بیرونی مظاہر میں اپنے آپ کو اس طرح ظاہر کر دیا۔ جیسے آفتاب عالمتاب ایک تالاب کی سطح آب پر عکس فگن ہوتا ہے۔

یہ ساری کائنات ذات حق کی رونمائی اور جلوہ گری سے ظہور میں آئی۔ کائنات گویا ایک آئینہ ہے۔ جس میں قدرت کا شاہد خود آرا اپنے خدوخال کی نوک پلک کو خود مشاہدہ کرتا ہے۔

''یہ عالم'' وہ میدان ہے جو اس کی صفات کی کارفرمائی کی جولانگاہ ہے۔ لیکن یہ عالم اس کا خیمہ زمانی نہیں بلکہ اس کا نتیجہ سبب ہے۔ جس طرح کہ ایک منور چیز کی روشنی کا تاخر اس کے تقدم کے سلسلہ میں ''وقت'' سے تعلق نہیں رکھتا۔ بلکہ سبب سے اسی لئے کہ وہ اس کا پرتو ہی ہے جس کا وجود اس کے وجود کا محتاج ہے۔

اور چونکہ وقت کی قید نہ تھی۔ اس لئے کہا ''کن'' اور عدم کا بحر عماد منصہ شہود پر آیا۔ جو اپنی ماہیت میں ایک بسیط جوہر منور تھا۔ چنانچہ خدا کے پرتو سے یہ کائنات یعنی عالم مادی کا یہ مغالطہ انگیز مظہر موجود ہو گیا اور حقیقت حقیقی روپوش ہو گئی۔

خدا کا ایک ایسا ہیولی تیار ہوا جو کائنات پر ایک نور کا ہالہ بن کر اس طرح چھا گیا۔ جیسے ایک چنگاری کو سرعت کے ساتھ گھمایا جائے تو دیکھنے والوں کو ایک مسلسل اور مکمل نور کا حلقہ دکھائی دے اس حلقہ کے اندر ساری کائنات تھی جو کن کے فرمان الٰہی سے وجود میں آئی۔ وسع کرسیہ السموت والارض (اور اس کی کرسی آسمانوں اور زمین کو گھیرے ہوئے ہے) روح انسانی کی تخلیق بھی تو آخر کائنات کے اس دماغ اعظم کے ساز و برگ سے ہی ہوئی تھی جس نے سارے عالم کو نقشہ بندی اور صورت گری کی تھی۔ اس لئے اس کا اس کی بلندی کی طرف بال کشا ہونا بالکل قدرتی امر تھا۔

روح انسانی کی تخیل کی پرواز ہوتی رہی۔ اسے قدرت کے وہ راز معلوم ہو گئے۔ جہاں وہ پہچان گیا کہ میں کسی نور کا پرتو ہوں۔ چنانچہ اس عالم حقیقت سے واقف ہو جانے پر انسان نے کہا۔ رب ارنی انظر الیک (اے میرے رب مجھے اپنا آپ دکھا) جواب ملا لن ترانی (تو مجھے دیکھ نہیں سکتا)۔

انسان کی روح اور اس کے ادراک کی قوت جوں جوں ترقی کی منازل طے کرتی گئی وہ اپنے جمال مطلق کے نظارہ کے لئے توں توں بے تاب ہوتی گئی۔ عشق عاشق کے دل میں لگا اور معشوق لامکاں ہو کر اپنی بے پایاں قدوسیت سے پردہ واری میں ہو گیا۔ تا کہ عاشق کو اور زیادہ بھڑکائے۔ اصل کو وصل کے بغیر کہاں چین ہو سکتا تھا۔ لیکن وہاں ہجوم عاشقاں سے گریز و پرہیز کا یہ عالم کہ جب ایک عاشق نے پکارا۔ رب ارنی انظر الیک تو جواب ملا۔ لن ترانی اور اس پر چلمن سوزی حجاب افگنی اور حسن پردہ نشین اپنے جلال کی آتش سوزاں سے عاشق کے دلوں کو گرماتی رہی۔

انسان بھی کمال کا مظہر خدائی تھا۔ مسجود تھا ملائک کا۔ ہارنے والا نہ تھا۔ ایسا عاشق نہ تھا جو تھک کر مایوس ہو جائے۔ وہ سرگرداں رہا۔ بالآخر معبود حقیقی تک پہنچنے کے لئے اس مقام سے بھی آگے نکل گیا۔ جہاں نور کی تابانی سے جبرئیلؑ کے بھی پر جلتے تھے۔

جب مظہر اعلیٰ نے عشق و محبت کا یہ عالم دیکھا تو پکارا لا الہ الا اللّٰہ

اس نے اپنا ایک راز ظاہر کر دیا۔ ''کہو صرف خدا ہی خدا ہے اور کوئی چیز نہیں جس کا موجود ہو'' اور جب اس نے اپنے مظہر کو نورانی تجلیوں سے ذرا نوازا تو کائنات اس کی تسخیر میں آ گئی تو اس نے اپنا دوسرا راز جوش محبت میں آ کر بیان کر دیا۔ کنت کنزاً مخضیاً فاریدان اعرف (یہ میری ہی ذات ہے جو عالم مخفی سے نکل کر عالم وجود سے روشناس ہوئی)

عالم قدس کے یہ الفاظ ایسے تھے جنہوں نے سارے نظام دل و دماغ اور روح و قلب کی دیوانگی کے لئے ایک صدائے ''ہو'' کا سامان پیدا کر دیا۔ جس نے اپنی شورشوں کے طبل بلند بانگ میں اس حقیقت کو طشت از بام کر دیا کہ اب کائنات کی جلوہ گاہ کے اندر حسن مطلق بے پردہ ہو گیا۔

ادراک انسانی پر اس امر کا انکشاف کہ میری ہستی کا راز کیا ہے؟ اپنی قوت رسا کے ذریعے

اس مشتِ خاک نے یہ بلند پروازی دکھائی کہ اپنے مبداء اصلی کی دریافت کی اور اپنے کو خاک سے اٹھا کر عالم پاک اور فلک افلاک تک پہنچا دیا۔ پہلے خدا انسان سے ہمکلام ہونے کے لئے زمین پر اترتا تھا اب انسان اپنے خدا سے ہمکلام ہونے کے لئے اس کے ہاں پہنچ گیا۔ یہ ایک معمولی بات نہ تھی۔ انسان کا انتہائی عروج تھا جہاں آ کر خالق دو جہاں کو کہنا پڑا الکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی (ہم نے آج اس دین کو مکمل کر دیا۔ جس کی روز اول سے بتدریج غور و پرداخت ہو رہی تھی اور آج ہم نے اپنی تمام نعمتوں پر ختم کر دیا ہے)

ان نعمتوں کی خوشخبری نے ایسے ایسے عشاق پیدا کئے۔ جو ''انا الحق'' کا نعرہ لگانے کی جرات کرنے لگے۔ راز بہر حال راز تھا۔ کسی انسان کا پکار اٹھنا اور اتنے بڑے راز کو صاف الفاظ میں بیان کر دینا نور کل کو منظور نہ ہوا۔ فوراً اس وجود کو عدم کی طرف کشش کر لیا۔ بے شمار ہستیاں اٹھیں۔ جو ملاء اعلیٰ تک جا پہنچیں۔ اس مقام پر شیخ عبدالقادر جیلانیؒ قصیدہ غوثیہ میں فرماتے ہیں۔

''میرا حکم ہر حال میں جاری ہے۔ میں اگر اپنا سر دریاؤں میں ڈالوں تو وہ خشک ہو جائیں۔ پہاڑوں پر ڈالوں تو ریزہ ریزہ ہو کر ریت میں مل جائیں۔ آگ میں ڈالوں تو سرد ہو جائے۔ جو مردے پر ڈالوں تو قدرت خدا سے اٹھ کھڑا ہو۔ ہر مہینہ اور ہر سال کوئی ایسا نہیں جو میرے پاس نہ آئے اور مجھے اپنے ہر حال کی خبر دے جو ان میں ہوگا''

سبحان اللہ! چونکہ انسان عالم مادی کی بلند ترین نشو و نما کا نتیجہ تھا۔ اس لئے وہ جس پستی میں گرایا گیا تھا۔ اسی قدر بلند پھر بھی اٹھ سکتا تھا۔ روح اگر چہ ایک مادی کارگاہ دماغی کے اندر بسائی گئی تھی۔ لیکن وہ قضائے ملکوتی کی رفعتوں میں پرواز کرنے کے لئے پر و بال رکھتی تھی۔ اس لئے وہ اپنی معراج وصال کے لئے مصروف جدوجہد ہو گئی۔

طالب مابعد، واصل باللہ، واصل بالحق اور فنا فی اللہ ہونے کو اپنا مقصد ٹھہرایا اور کہا کہ اگر انا الحق کہنے سے تیرا راز کھلتا ہے تو ہم اپنے وجود کو تیرے وجود میں ختم کر دیں گے۔ اس کے بعد تو خود ہی کہے انا الحق یا فرمان جاری رکھے۔ لا الہ الا اللہ



## تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔

# شمس و زہرہ کے نظرات

یہ دونوں اجسام ایک دوسرے سے کبھی بھی ۴۸ درجے سے زیادہ دور نہیں رہتے - یہی وجہ ہے کہ ان کے درمیان جو ممکنہ نظرات قائم ہوتے ہیں وہ قران' متوازی نیمے تسدیس اور نیمے تربیع کے ہوتے ہیں- ان میں سے سب سے زیادہ اہم قران ہے- اگرچہ یہ خارجی طور پر زیادہ اہم اور واضح اثرات نہیں رکھتے - زہرہ بلاشبہ اپنے عمل کے لحاظ سے تمام کواکب میں زیادہ سے زیادہ اندرونی اور باطنی اثراتی کوکب ہے- بنیادی طور پر اسے دماغی اور جذباتی حالتوں سے متعلق تصور کیا جاتا ہے اور خاص طور پر مردانہ مقابلہ کی صلاحیت اور محبت سے متعلق سمجھا جاتا ہے-

جہاں تک کردار کا تعلق ہے- قران ایک ہمدرد' دلسوز اور محبت کرنے والی فطرت کی نشاندہی کرتے ہیں- شمس و زہرہ کے قران کے تحت پیدا ہونے والا انسان امن وسکون اور خوشی وزندہ دلی کو پسند کرنے والے ہوتے ہیں اور ایسی ہی فطرت کے مالک ہوتے ہیں- تاہم ان میں زندہ دلی اور سکون پسندی عطارد اور زہرہ کے نظرات کے تحت پیدا ہونے والے لوگوں سے کم ہوتی ہے- چونکہ شمس زہرہ کے مثبت برج میں کمزور حالت میں ہوتا ہے- اس لئے اس کا مطلب یہ ہوا کہ شمس اور زہرہ کے اثرات ایک دوسرے سے مختلف ہوں گے- شمس زیادہ قوت اور طاقت دے گا- لیکن نزاکت اور مروت کم عطا کرے گا- بعض اوقات یہ کہا جاتا ہے کہ قران کمزور طبیعت اور بزدل بناتے ہیں- لیکن یہ بات زیادہ صحیح ہے کہ قران آرٹسٹک رجحان اور پاکیزہ طور طریقے پیدا کرنے کا باعث بنتے ہیں اور ظاہر ہے اس قسم کے لوگوں کو غیر مہذب لوگ بزدل ہی کہیں گے-

صدر ہنڈبرگ اور ڈاکٹر اینی بیسنٹ کے زائچوں اور عادات واطوار کو دیکھتے ہوئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ قران بذات خود کمزور کردار کا باعث نہیں بنتے-

تاہم بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ ان دو کواکب کا قران شادی کے لئے اچھا نہیں ہوتا کیونکہ یہ علیحدگی کے اثرات رکھتا ہے اور شادی شدہ زندگی میں تنگ مزاجی' زود رنجی اور جھگڑالو پن موجود ہوگا- فطری طور پر زہرہ کو ساتویں گھر کا حاکم سمجھا جاتا ہے- زہرہ وشمس کا قران بڑے خاندان کی ناپسندیدگی کی نشاندہی کرتا ہے-

مجموعی طور پر میں سمجھتا ہوں کہ یہ نظر دنیاوی کامیابی کی علامت نہیں ہے- کیونکہ یہ طبیعت میں نزاکت اور نفاست پیدا کرتی ہے- شمس وزہرہ کی نظر فنون لطیفہ کی جانب طبیعت کو مائل کرتی ہے- تاہم نتائج اخذ کرنے سے پہلے زائچہ کا پوری طرح مطالعہ کرنا چاہئے اور یہ دیکھنا چاہئے کہ آیا زائچے میں دوسرے سرگرم اور طاقتور عوامل ہیں یا نہیں- اگر نہیں ہیں تو تب شمس وزہرہ کی نظر کے تحت پیدا ہونے والا صرف فنون لطیفہ اور اعلیٰ علوم کا شائق ہوگا- تیزی اور ہوشیاری اس میں موجود نہ ہوگی-

نیمے تسدیس اگرچہ ایک کمزور اثر ہوتا ہے- تاہم خوش مزاجی خوش امیدی اور مزاحیہ طبیعت کا باعث بنتا ہے- ایسے اشخاص انسانی فطرت اور مزاج کو پسند کرنے والے ہوتے ہیں- اس نظر کے لئے کواکب کا دو درجے کے اندر ہونا ہی کافی ہے-

نیمے تربیع عورتوں اور لڑکیوں کو جذباتی جوشیلا اور ہمدرد بناتی ہے- لیکن ان میں استقلال اور پائیداری زیادہ نہیں ہوتی - میرے خیال میں جہاں تک حقیقی آرٹسٹک صلاحیتوں کا تعلق ہے- نیمے تربیع قران سے کسی طرح کم نہیں ہوتی اور جب بہت قریبی طور پر (دو درجے کے اندر سمجھ لیجئے) نیمے تربیع واقع ہوتی ہے تو یہ عموماً زہرہ سے متعلق فنون کی صلاحیت اور شوق عطا کرتی ہے- خاص طور پر موسیقی اور رقص کی صلاحیت عطا کرتی ہے- لیکن یہ شادی کے لئے موافق نہیں ہوتی - تاہم شادی شدہ زندگی کا اندازہ لگانے کے لئے صرف اسی کو پیش نظر نہیں رکھنا چاہئے- بلکہ دوسرے عوامل کو بھی مدنظر رکھ کر فیصلہ دینا چاہئے-

نیمے تربیع کے تحت خاندان بڑا بھی ہوسکتا ہے اور عورتوں کے زائچوں میں لڑکیوں کی زائد پیدائش کی نشاندہی کرتا ہے اور عموماً ان میں سے ایک پریشانی کا باعث بنتی ہے- نیمے تربیع عموماً خوبصورتی اور کشش عطا کرتی ہے-

یہی بات آدمیوں کے لئے درست ہے کہ نیمے تربیع شادی میں مطابقت اور ہم آہنگی پیدا ہونے کے لئے ٹھیک نہیں ہے- اول تو شادی کے بعد علیحدگی ہوجائے گی اور اگر نہ ہوئی تو شادی شدہ زندگی میں رنج وغم زیادہ آئیں گے- تاہم یہ ثانوی اثر ہے اور اسے ثانوی اہمیت ہی دینی چاہئے- آدمیوں میں یہ شرم اور تنہائی پسندی پیدا کرتی ہے- ساتھ ہی بے انتہائی حساس بھی بنادیتی ہے- بعض اوقات آدمی اپنی ان عادات کو چھپانے کے لئے دکھاوے کی بہادری کا لبادہ بھی اوڑھ لیتے ہیں-

حکمرانوں کے زائچوں میں شمس وزہرہ کے نظرات بے چینی بے اطمینانی غدار افراد اور بدقسمت بیرونی لڑائیوں اور مہمات کی نشاندہی کرتے ہیں-

